لئے روتے ہو کہ تم سمندر میں ہو اور ہم اس لئے مطمئن ہیں کہ ایسے کئی سمندر ہمارے میں گم ہیں۔ جس کو تم سمندر کہتے ہو وہ ایک قطرہ ہے۔ سمندر ہم ہیں۔ سمندر ہمیں کیسے غرق کرے گا، فرمایا سمندر میں جل ہے، جل میں لہر اور لہر میں ہم ہیں تو کپتان نے اپنی ٹوپی قطب الاقطاب کے قدموں میں رکھ دی اور دعا کی درخواست کی، قطب الاقطاب نے ہاتھ اٹھایا اور سورۂ یاسین شریف پڑھنا شروع فرمایا جیسے جیسے پڑھتے جاتے تھے ویسے ویسے طوفان تھمتا جاتا تھا اور سمندر کے اندر جتنا حصہ غرق ہو گیا تھا وہ بھی باہر آ گیا۔ یہ کرامت دیکھ کر کپتان اور کئی غیر قوم مسافرین حضرت قطب الاقطاب کے دست حق پرست پر مشرف با اسلام ہو گئے۔ یہ ہے اللہ والوں کی شان، دین متین کی تبلیغ، ایسے با کرامت بزرگ کے پوتے اور حضرت عارف باللہ ولی کامل حضرت مولانا سید شاہ محمد امیر الحق بادشاہ قادری قدس اللہ سرہ العزیز جو ایک باکمال ولی گذرے ہیں جن سے بھی کئی کرامتوں کا صدور ہوا ہے، جس کے لئے ایک علحدہ کتاب درکار ہے۔ آپ کے فتاوے نہ صرف ہندوستان میں بلکہ عربستان میں بھی عزت وقدر کی نگاہ سے دیکھے جاتے تھے۔ آپ کے فرزند اکبر صدر سنی جمیعۃ العلماء حضرت علامہ مولانا مفتی سید حسن محمد شمس الحق الحسنی والحسینی الحقانی القادری البغدادی ہیں جو حقیقی جانشین ہیں۔ حضرت قطب الاقطاب کے اور حضرت قطب الاقطاب اور اپنے والد بزرگوار قدس اللہ سرہ کے مشن کو جاری وساری رکھے ہوئے ہیں۔ حضرت جانشین پیر طریقت رہبر شریعت مفتی سید شاہ حسن محمد شمس الحق الحسنی والحسینی الحقانی القادری البغدادی کا قیام حضرت لقاء اللہ شاہ قادری المعروف حضرت لنگر شاہ ولی رحمۃ اللہ علیہ کے آستانے کے عقبی حصے میں جہاں آپ کے آباء واجداد نے خانقاہ شریف تعمیر فرمایا تھا جن کے آپ سجادہ نشین ہیں۔ لوگ آتے ہیں آپ کے فیوض وبرکات سے مالا مال ہو کر اپنے ایمان وعقیدے کو مضبوط کرتے ہیں، کئی ایک غیر مسلموں نے آپ کے دست اقدس پر ایمان لا کر دارین کے نعمتوں سے سرفراز ہوئے، بہت سارے بدعقیدہ آپ کے رشد وہدایت سے راہ راست پر آئے۔ اللہ رب العزت حضرت صدر سنی جمیعۃ العلماء کا سایہ سنیوں کے لئے تا دیر قائم ودائم رکھے آمین بحرمۃ سید الامین صلی اللہ علیہ وسلم۔

Marfat.com

إنا سمعنا قرآنا عجبا يهدي إلى الرشد

بے شک ہم نے عجیب قرآن سنا جو بھلائی کی راہ دکھاتا ہے (القرآن)

# عجائب القرآن

مع

# غرائب القرآن

تالیف

شیخ الحدیث حضرت علامہ عبدالمصطفیٰ اعظمی رحمۃ اللہ علیہ

مکتبہ حنفیہ گنج بخش روڈ لاہور
Phone
0333-4383766
042-7213575

Marfat.com

# معاشی نظریہ وفکر

فاضل بریلوی قومی اور ملی استحکام کے لئے عقائد ونظریات کی درستی کے علاوہ معاشی استحکام کو نہایت ضروری سمجھتے تھے چنانچہ معاشی حالات کی اصلاح کے لئے 1912ء میں انہوں نے مندرجہ ذیل تاریخی نکات پیش کئے

(1)............ ان امور کے علاوہ جن میں حکومت دخل انداز ہے۔ مسلمان اپنے معاملات باہم فیصلہ کریں۔ تاکہ مقدمہ بازی میں جو کروڑوں روپے خرچ ہوتے ہیں پس انداز ہوسکیں۔

(2)............ بمبئی، کلکتہ، رنگون، مدراس، حیدر آباد (دکن) کے تونگر مسلمان اپنے بھائیوں کے لئے بینک کھولیں۔

(3)............ مسلمان اپنی قوم کے سوا کسی سے کچھ نہ خریدیں۔

(4)............ علم دین کی ترویج اشاعت کی کوشش کریں۔

(تدبیر فلاح ونجات واصلاح۔امام احمد رضا)

پروفیسر محمد رفیع اللہ صدیقی (ایم،ایس، کینیڈا) ڈاکٹر محمد ہارون، (برطانیہ) اور ڈاکٹر سید عبداللہ طارق (علیگ) نے حضرت رضا بریلوی کے اس مقالے پر جس میں انہوں نے اپنے معاشی افکار ونظریات پیش کئے ہیں۔ بڑے جامع مقالات قلمبند کئے ہیں۔

"ڈاکٹر سید عبداللہ طارق، انکم ٹیکس انسپکٹر (لکھنو) ظہور افسر صاحب کے حوالے سے لکھتے ہیں کہ اعلیٰ حضرت نے ایک ایسے وقت میں بینک کاری کی بات کی اور اس کا مشورہ دیا جب ملک میں بینک کوئی خاص کردار ادا نہیں کر رہے تھے۔"

پروفیسر محمد رفیع اللہ صدیقی تحریر فرماتے ہیں

"اقتصادی نظریات کی ابتداء 1930ء سے ہوتی ہے۔ مگر محدث بریلوی نے 1912ء میں اپنے معاشی نظریات پیش کر کے سبقت حاصل کرلی"

(3)

ڈاکٹر محمد ہارون اپنے معرکۃ الآرا مقالہ (جو ساٹھ صفحات پر مشتمل ہے) میں یوں

Marfat.com